

# رسائلِ بہاولپوری

تالیف

پروفیسر حافظ محمد عبداللہ بہاولپوری

تخریج

محمد سرور عاصم

مکتبہ اسلامیہ

نام کتاب ............ رسائل بہاولپوری

مصنف ............ پروفیسر حافظ محمد عبداللہ بہاولپوری

تحقیق وتخریج ............ محمد سرور عاصم

ناشر ............ پروفیسر عبدالغفار

طبع ہفتم ............ اگست 2004ء

قیمت ............ [redacted] روپے




مکتبہ اسلامیہ

بالمقابل رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور 042-7244973

بیرون امین پور بازار کوتوالی روڈ فیصل آباد فون: 041-631204

هَدٰهُمُ اللّٰهُ وَ اُولٰٓئِكَ هُمْ اُولُو الْاَلْبَابِ﴾[39:الزمر: 17-18]

"یعنی اے رسول پاک میرے ان بندوں کو خوش خبری دے دیں جو سن تو سب کے اقوال لیتے ہیں لیکن پیروی اسی کی کرتے ہیں جو بہتر ہو۔ یہی وہ لوگ ہیں جن کو اللہ نے ہدایت دی ہے اور یہی عقل والے ہیں۔"

آپ یہ بتائیں کہ جن کتابوں اور عالموں کا نام لے کر آپ ہمیں الزام دیتے ہیں کیا ہم ان کے مقلد ہیں؟ اگر آپ کے نزدیک مقلد ہیں تو آپ ہمیں غیر مقلد کیوں کہتے ہیں اور اگر مقلد نہیں تو ہمیں ان کا الزام کیوں دیتے ہیں۔ یہ کیا عجیب تضاد ہے۔ ایک طرف تو آپ ہمیں غیر مقلد کہتے ہیں اور دوسری طرف آپ ہمیں بعض عالموں کے غلط مسئلوں کا الزام دیتے ہیں۔ اگر ہم غیر مقلد ہیں تو ہم پر کسی کی غلطی کا الزام کیسا اور اگر مقلد ہیں تو پھر ہم پر غیر مقلد کا طعن کیسا؟ حقیقت یہ ہے جیسا کہ شاہ عبدالقادر جیلانی نے اپنی کتاب غنیۃ الطالبین میں بھی فرمایا ہے۔ بدعتی فرقے اہل حق کے نام تو عجیب عجیب رکھتے ہیں۔ لیکن سوچتے نہیں کہ ہم کیا کہتے ہیں۔ صورت حال بالکل وہی ہے جو قرآن نے نبی پاک کے بارے میں بیان کی ہے۔ کبھی اہل مکہ رسول کریم ﷺ کو شاعر کہتے، کبھی مجنوں، کبھی ساحر کہتے، کبھی مسحور، کبھی صادق کہتے، کبھی کذاب اس پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿اُنْظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْاَمْثَالَ فَضَلُّوْا فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَبِيْلًا﴾

[17:الاسراء:48]

یعنی دیکھ وہ کیا کیا مثالیں بیان کرتے ہیں، کس قدر بہکے ہوئے ہیں۔ کبھی کچھ کہتے ہیں اور کبھی کچھ، ان کو کوئی سیدھا راستہ سوجھتا ہی نہیں۔

جناب! آپ کوشش تو جواب دینے کی کرتے ہیں، لیکن یہ نہیں سوچتے کہ جواب بنتا بھی ہے یا نہیں؟ ہم آپ کو الزام آپ کے اماموں کا دیتے ہیں، جن کی آپ تقلید کرتے ہیں اور آپ ہمیں الزام ان مولویوں کا دیتے ہیں جن کی ہم تقلید تو درکنار غلطیاں تک نکال سکتے ہیں۔ آپ کا یہ جوابی الزام تب صحیح ہوتا جب ہمارا اعتراض یہ ہوتا کہ حنفی امام اور عالم تو غلطیاں کرتے ہیں اور اہل حدیث عالم نہیں کرتے۔ یہ تو ہمارا اعتراض ہی نہیں۔ اعتراض تو